جائے گی۔

درود پاک:۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِ سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنْجِیْنَا بِهَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَهْوَالِ وَ الْاٰفَاتِ وَ تَقْضِیْ لَنَا بِهَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَ تُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّاٰتِ وَ تَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَ تُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیَاۃِ وَ بَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ

آیت مبارکہ:۔

وَرَفَعَ اَبَوَیْهِ عَلَی الْعَرْشِ وَخَرُّوْا لَهٗ سُجَّدًا ج وَقَالَ یٰۤاَبَتِ هٰذَا تَاْوِیْلُ رُءْیَایَ مِنْ قَبْلُ قَدْ جَعَلَهَا رَبِّیْ حَقًّا ط وَقَدْ اَحْسَنَ بِیْۤ اِذْ اَخْرَجَنِیْ مِنَ السِّجْنِ وَجَآءَ بِکُمْ مِّنَ الْبَدْوِ مِنْۢ بَعْدِ اَنْ نَّزَغَ الشَّیْطٰنُ بَیْنِیْ وَبَیْنَ اِخْوَتِیْ ط اِنَّ رَبِّیْ لَطِیْفٌ لِّمَا یَشَآءُ ط اِنَّهٗ هُوَ الْعَلِیْمُ الْحَکِیْمُ ○

## حفاظت الٰہی کے لئے

حفاظت الٰہی کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز فجر ذیل کا نقش زعفران وگلاب سے سفید کاغذ پر بنائیں۔ اس پر اس آیت مبارکہ ذیل کا ایک ہزار نوسو نوے مرتبہ بمعہ درود پاک ذیل اکتالیس، اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ خوشبو سلگائیں اور موم جامہ کر کے اپنے گلے

میں ڈالیں یا دائیں بازو پر باندھیں۔

درود پاک:۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ ن النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الْحَبِیْبِ الْعَالِی الْقَدْرِ الْعَظِیْمِ الْجَاہِ بِقَدْرِ عَظْمَۃِ ذَاتِکَ۔

آیت مبارکہ:۔

فَاللّٰہُ خَیْرٌ حٰفِظًا وَّھُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ○

## نیک اور صالح بننے کے لئے

جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ وہ تمام برائیوں سے پاک ہو جائے اور نیک اور صالح بن جائے اور اس کی دنیا و آخرت دونوں سنور جائیں تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ بعد از ہر نماز اول و آخر درود شریف ذیل سات، سات مرتبہ اور آیت مبارہ ذیل اکیس مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ عزوجل کے ہاں دُعا مانگا کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اکتالیس یوم کے اندر اندر مطلوبہ مقصد میں کامیابی نصیب ہوگی اور تا زندگی نیک اور صالح بن جائیں گے۔

درود پاک:۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی

اِبۡرَاهِیۡمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبۡرَاهِیۡمَ اِنَّکَ حَمِیۡدٌ مَّجِیۡدٌ ۔

آیت مبارکہ:۔

فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ اَنۡتَ وَلِیّٖ فِی الدُّنۡیَا وَالۡاٰخِرَۃِ ۚ تَوَفَّنِیۡ مُسۡلِمًا وَّاَلۡحِقۡنِیۡ بِالصّٰلِحِیۡنَ ۝

## نجات غم والحزن

انتہائی غم والحزن کے دفعیہ کیلئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ بعد از ہر نماز ذیل کی آیت مبارکہ اکیس مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ عزوجل کے حضور حضوری قلب سے دعا مانگیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم تین تا سات دن کے عمل مسلسل سے غم والحزن سے باری تعالیٰ نجات کلیہ عطا فرمادیں گے۔

آیت مبارکہ:۔

قَالَ اِنَّمَاۤ اَشۡکُوۡا بَثِّیۡ وَحُزۡنِیۡۤ اِلَی اللّٰهِ

## ناگہانی خوف سے نجات

جو کوئی بھی کسی وجہ سے ناگہانی خوف کا شکار ہو گیا ہو اور اسے کسی بھی طرح اس سے نجات کی کوئی راہ نظر نہ آتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔

اس مقصد کے لیے باوضو حالت میں زعفران وگلاب سے سفید کاغذ پر ذیل کا عمل بنا کر اس پر اسی آیت مبارکہ کا اکتالیس مرتبہ ورد کر کے دم کریں، خوشبو لگائیں اور موم جامہ کر کے گلے میں پہنیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت ہر قسم کے ناگہانی خوف سے نجات مل جائے گی۔

| فَاللّٰهُ | خَيْرٌ | حٰفِظًا ص | وَّهُوَ | اَرْحَمُ | الرّٰحِمِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| خَيْرٌ | حٰفِظًا ص | وَّهُوَ | اَرْحَمُ | الرّٰحِمِيْنَ | فَاللّٰهُ |
| حٰفِظًا ص | وَّهُوَ | اَرْحَمُ | الرّٰحِمِيْنَ | فَاللّٰهُ | خَيْرٌ |
| وَّهُوَ | اَرْحَمُ | الرّٰحِمِيْنَ | فَاللّٰهُ | خَيْرٌ | حٰفِظًا ص |
| اَرْحَمُ | الرّٰحِمِيْنَ | فَاللّٰهُ | خَيْرٌ | حٰفِظًا ص | وَّهُوَ |
| الرّٰحِمِيْنَ | فَاللّٰهُ | خَيْرٌ | حٰفِظًا ص | وَّهُوَ | اَرْحَمُ |



## حفاظت از دشمن

دشمنوں کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لیے بعد از ہر نماز عصر باوضو حالت میں ذیل کا نقش زعفران و گلاب سے سفید کاغذ پر بنائیں اور اس پر اول و آخر درود شریف ذیل گیارہ، گیارہ مرتبہ اور اوراد ذیل بمقدار ذیل پڑھ کر دم کریں اور خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے اس کو اپنے گلے میں پہنیں یا دائیں بازو پر باندھ لیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم ہر قسم کے دشمن سے محفوظ و مامون رہے گا۔

اوراد:-

☆ درود پاک (گیارہ مرتبہ)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى آلِ سَيِّدِنَا

وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُنْجِيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَهْوَالِ وَ الْاٰفَاتِ وَ تَقْضِىْ لَنَا بِهَا جَمِيْعَ الْحَاجَاتِ وَ تُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّاٰتِ وَ تَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَى الدَّرَجَاتِ وَ تُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ فِى الْحَيَاةِ وَ بَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ

☆ اسم الٰہی یَا رَحْمٰنُ یَا حَفِیْظُ (پانچ سو پانچ مرتبہ)

☆ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ق صلے اِنِّىْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝ ج صے (ایک سو ایک مرتبہ)

☆ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا ص وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ۝ (سات سو سات مرتبہ)

☆ سورہ یوسف (سات مرتبہ)



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ

| يَا حَفِيْظُ | يَا رَحْمٰنُ | يَا رَحْمٰنُ | يَا رَحْمٰنُ | يَا رَحْمٰنُ | يَا حَفِيْظُ |
|---|---|---|---|---|---|
| يَا رَحْمٰنُ | ۲۴۸۹۲ | ۲۴۹۰۳ | ۲۴۹۰۲ | ۲۴۸۹۷ | يَا رَحْمٰنُ |
| يَا رَحْمٰنُ | ۲۴۹۰۱ | ۲۴۸۹۸ | ۲۴۸۹۱ | ۲۴۹۰۴ | يَا رَحْمٰنُ |
| يَا رَحْمٰنُ | ۲۴۸۹۵ | ۲۴۹۰۰ | ۲۴۹۰۵ | ۲۴۸۹۴ | يَا رَحْمٰنُ |
| يَا رَحْمٰنُ | ۲۴۹۰۶ | ۲۴۸۹۳ | ۲۴۸۹۶ | ۲۴۸۹۹ | يَا رَحْمٰنُ |
| يَا حَفِيْظُ | يَا رَحْمٰنُ | يَا رَحْمٰنُ | يَا رَحْمٰنُ | يَا رَحْمٰنُ | يَا حَفِيْظُ |

فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ق صلے اِنِّىْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ

يَا حَفِيْظُ حِفْظًا بحق مُحَمَّدٍ وَ اٰلِ مُحَمَّدٍ صلی اللہ علیہ وسلم

يَا حَفِيْظُ يَا حَفِيْظُ يَا حَفِيْظُ

# برائے نافرمان اولاد

جس کی اولاد نافرمان ہو اور بالکل کہنا نہ مانتی ہو اور والدین اس کے ہاتھوں سخت تنگ اور پریشان ہوں تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد کارگر اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لیے ذیل کی آیات مبارکہ کو باوضو حالت میں بعد از نماز فجر زعفران و گلاب سے سفید کاغذ پر لکھیں اور ان کو خوشبو لگا کر ان پر انہی آیات مبارکہ کا اکتالیس مرتبہ بمعہ اول و آخر درود پاک ذیل پڑھ کر دم کریں اور بچے کے گلے میں موم جامہ کر کے ڈال دیں۔

نیز ہر ماہ عروج قمری کی سوموار، منگل وار اور بدھ وار کو انہی آیت مبارکہ کو زعفران و گلاب و شہد سے سفید چینی کی طشتری پر لکھ کر پانی سے دھو کر اس بچے کو پلا دیا کریں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت وہ بچہ یا بچی والدین کے تابع فرمان ہو جائیں گے اور ہر قسم کی برائی چھوڑ دیں گے۔



## درود پاک:-

صَلَّ اللّٰہُ عَلَیکَ یَا شَفِیعَ الْمُذْنِبِیْنَ سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا اَحْمَدَ مُجْتَبٰی مُحَمَّدٍ مُصْطَفٰی وَ عَلٰی اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ وَ اَزْوَاجِہٖ وَ ذُرِیَّاتِہٖ وَ اَھْلَ بَیْتِہٖ وَ اَھْلِ طَاعَتِکَ اَجْمَعِیْنَ ۔

## آیات مبارکہ:-

یٰیَحْیٰی خُذِ الْکِتٰبَ بِقُوَّةٍ ط وَاٰتَیْنٰهُ الْحُکْمَ صَبِیًّا ٥لا وَّ حَنَانًا مِّنْ لَّدُنَّا وَ زَکٰوةً ط وَکَانَ تَقِیًّا ٥لا وَّ بَرًّا بِوَالِدَیْهِ وَلَمْ یَکُنْ جَبَّارًا

عَصِيًّا ۝ وَسَلٰمٌ عَلَيْهِ يَوْمَ وُلِدَ وَ يَوْمَ يَمُوْتُ وَ يَوْمَ يُبْعَثُ حَيًّا ۝

**نوٹ:-**

اس عمل کو مسلسل تین ماہ کرنا ضروری ہے۔

## والدین کو راہِ راست پر لانا

جس کسی کے والدین بگڑے ہوں یا احکام الٰہی کی نافرمانی کرتے ہوں اور ان کی اصلاح کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو ایسے میں ان کی اصلاح کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور مجرب ہے۔

اس مقصد کے لیے اس کا بیٹا یا بیٹی روزانہ بعد از نماز فجر ذیل کی آیت مبارکہ اکیس مرتبہ بمعہ اول و آخر درود شریف ذیل گیارہ، گیارہ مرتبہ پڑھ کر پانی یا کسی میٹھی شے پر دم کر کے انہیں کھلائیں پلائیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اکیس یوم کے عمل مسلسل سے ان کے والدین تابع فرمان الٰہی ہو جائیں گے اور شریعت مطہرہ پر عمل شروع کر دیں گے۔

**درود پاک:-**

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ شَجَرَةِ الْاَصْلِ النُّوْرَانِيَّةِ وَ لَمْعَةِ الْقَبْضَةِ الرَّحْمَانِيَّةِ وَ مَعْدَنِ الْاِسْرَارِ الرَّبَّانِيَّةِ وَ خَزَائِنَ الْعُلُوْمِ الْاَصْطَفَانِيَّةِ صَاحِبِ الْقَبْضَةِ الْاَصْلِيَّةِ وَ الْبُهْجَةِ السَّنِيَّةِ الرُّتْبَةِ الْعَلِيَّةِ مِنَ الدَّرَجَةِ النَّبِيُّوْنَ تَحْتَ لِوَائِهٖ فَهُمْ مِنْهُ وَ اَلَيْهِ وَصَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ

عَدَدَ مَا خَلَقْتَ وَ رَزَقْتَ وَ اَمَتَّ اِلٰی یَوْمِ تُبْعَثُ مِنْ اَقْنَیْتَ وَسَلِّمْ تَسْلِیْمًا کَثِیْراً وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۔

آیت مبارکہ:۔

یٰاَبَتِ اِنِّیْ قَدْ جَآءَ نِیْ مِنَ الْعِلْمِ مَالَمْ یَاْتِکَ فَاتَّبِعْنِیْ اَهْدِکَ صِرَاطًا سَوِیًّاo

## جھوٹ سے تائب ہونا

جو شخص بے حد جھوٹا ہو اور کسی طور پر بھی اس عادت بد سے نجات نہ پاتا ہو تو ایسے میں اس بد عادت سے چھٹکارے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لیے روزانہ آیت مبارکہ ذیل ایک ہزار مرتبہ معہ اول و آخر درود پاک ذیل گیارہ گیارہ مرتبہ بعد از نماز عشاء پڑھ کر اللہ تعالیٰ عزوجل کے حضور دعا اس طرح مانگے کہ:۔

یا الٰہی! بطفیل حضرت اسماعیل علیہ السلام اور پیغمبر صادق حضرت محمد ﷺ مجھے سچی زبان والا بنا دے اور میں صادق القول بن جاؤں یا ارحم الراحمین آمین!

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اکیس یوم کے عمل مسلسل سے جھوٹ کی عادت سے ہمیشہ کے لئے چھٹکارا مل جائے گا اور صادق القول بن جائیں گے نہایت مجرب اور فائدہ مند عمل ہے۔

درود پاک:۔

صَلَّ اللّٰهُ عَلَیْکَ یَا شَفِیْعَ الْمُذْنِبِیْنَ سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا اَحْمَدَ

مُجتَبیٰ مُحَمَّدٍ مُصطَفیٰ وَ عَلیٰ اٰلِہٖ وَ اَصحَابِہٖ وَ اَزوَاجِہٖ وَ ذُرِیَّاتِہٖ وَ اَھلَ بَیتِہٖ وَ اَھلِ طَاعَتِکَ اَجمَعِینَ ۔

آیت مبارکہ:۔

وَاذکُر فِی الکِتٰبِ اِسمٰعِیلَ اِنَّہٗ کَانَ صَادِقَ الوَعدِ وَ کَانَ رَسُولًا نَّبِیًّا ۝

## آفات و بلیات سے مکمل حفاظت

ہمہ اقسام کی آفات و بلیات سے حفاظت کے لیے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لیے بعد از نماز چاشت ذیل کا نقش سفید کاغذ پر باوضو حالت میں زعفران و گلاب سے لکھیں اور خوشبو لگا کر اس پر سورہ مریم سات مرتبہ اس طریق سے پڑھیں کہ کٓھٰیٰعٓصٓ سات مرتبہ بطریق ذیل پڑھ کر سورہ کوثر پڑھیں:۔

اور آیت مبارکہ بِدُعَآئِکَ رَبِّ شَقِیًّا ۝

اکتالیس مرتبہ دھرائیں پھر آیت مبارکہ ذیل اکیس مرتبہ:۔

قَالَت اِنِّیٓ اَعُوذُ بِالرَّحمٰنِ مِنکَ اِن کُنتَ تَقِیًّا ۝

پڑھ کر سورہ مبارک کو ختم کریں اور اللہ تعالیٰ عزوجل سے دعا مانگ کر اس پر دم کریں خوشبو لگائیں اور موم جامہ کر کے اپنے گلے میں پہنیں یا دائیں بازو پر باندھیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت ہمہ اقسام کی آفات و بلیات سے ہمیشہ کے لیے محفوظ و مامون رہیں گے۔

# عزت و آبرو میں اضافہ

جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ اسے مخلوق خدا میں عزت و آبرو ملے اور اس کے رتبہ اور شان میں اضافہ ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لیے حریر زرد کا ٹکڑا لے کر اس پر باوضو حالت میں ذیل کی آیات مبارکہ شہد اور زعفران سے لکھیں اور موم کندر میں گرودھ کر اس نقش کو دھونی دیں اور موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت مخلوق خدا میں بے حد عزت و آبرو بڑھ جائے گی اور ہر چھوٹا بڑا آپ کی عزت کرے گا۔

آیات مبارکہ:-

وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ اِدْرِيْسَ اِنَّهٗ كَانَ صِدِّيْقًا نَّبِيًّا ۝ وَّرَفَعْنٰهُ مَكَانًا عَلِيًّا ۝



# رنج والم سے نجات کے لیے

ہمہ اقسام کے رنج والم سے نجات کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔

اس مقصد کے لیے ذیل کا نقش عروج ماہ میں بروز جمعہ چاندی کے پترے پر کندہ کر کے اس پر اسم اعظم کٓھٰیٰعٓصٓ ایک سو اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس کو اپنے پاس رکھیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت کسی بھی قسم کے رنج والم سے واسطہ نہ پڑے گا بے حد مجرب اور مفید عمل ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| ص | ع | ی | ھ | ک |
|---|---|---|---|---|
| ی | ھ | ک | ص | ع |
| ص | ع | ک | ی | ھ |
| ع | ی | ھ | ک | ص |
| ھ | ک | ص | ع | ی |

## آفات وبلیات سے حفاظت

جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ اسے ہمہ اقسام کی آفات و بلیات ارض وسماء سے ہمیشہ کے لئے حفاظت الٰہی رہے تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد نماز عصر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر ذیل کے نقش کو زعفران و گلاب سے سبز کاغذ پر تحریر کر کے اس پر خوشبو لگائے پھر سورہ مریم بمعہ بسم اللہ شریف اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور اس کو موم جامہ کر کے اپنے گلے میں ڈالیں یا دائیں بازو پر باندھیں۔

انشاءاللہ تعالیٰ العزیز الحکیم ہمہ اقسام کی آفات و بلیات ارض وسما سے بفضلہٖ تعالیٰ حفاظت الٰہی میں رہیں گے۔

درود پاک:۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ مَعْدِنِ الْجُوْدِ وَ الْکَرَمِ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ بَارِکْ وَسَلِّمْ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| ۶۳۳۹۷ | ۶۳۴۰۱ | ۶۳۴۰۴ | ۶۳۳۹۰ |
|---|---|---|---|
| ۶۳۴۰۳ | ۶۳۳۹۱ | ۶۳۳۹۶ | ۶۳۴۰۲ |
| ۶۳۳۹۲ | ۶۳۴۰۶ | ۶۳۳۹۹ | ۶۳۳۹۵ |
| ۶۳۴۰۰ | ۶۳۳۹۴ | ۶۳۳۹۳ | ۶۳۴۰۵ |

کھیعص کھیعص کھیعص

پشت کی طرف:-

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| ۴۷۲۰۶ | ۴۷۲۱۰ | ۴۷۲۱۳ | ۴۷۱۹۹ |
|---|---|---|---|
| ۴۷۲۱۲ | ۴۷۲۰۰ | ۴۷۲۰۵ | ۴۷۲۱۱ |
| ۴۷۲۰۱ | ۴۷۲۱۵ | ۴۷۲۰۸ | ۴۷۲۰۴ |
| ۴۷۲۰۹ | ۴۷۲۰۳ | ۴۷۲۰۲ | ۴۷۲۱۴ |

حمعسق حمعسق حمعسق

## فسق و فجور سے بچاؤ

جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ ہر قسم کے فسق و فجور سے محفوظ رہے تو اس کے لئے ہر روز بعد از نماز عصر قبلہ رخ برہنہ سر کھڑے ہو کر اول و آخر درود پاک اکیس مرتبہ اور درمیان میں سورہ مریم ایک بار پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم بفضلِ باری تعالیٰ وہ حفاظت الٰہی میں رہے گا اور فسق و فجور سے ہمیشہ کے لئے بچا رہے گا۔

# ناگہانی آفات سے حفاظت

جسمانی آفات و بلیات میں مبتلا اشخاص کیلئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے دریا سے پانی لا کر اس پر باوضو حالت میں سورہ سجدہ اکیس مرتبہ اور سورہ بقرہ کی ذیل کی آیت مبارکہ اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کر لیں اور اس پانی سے اپنے چہرے، ہاتھوں اور سینے تک کے بدن کو اچھی طرح دھوئیں۔

خیال رہے کہ یہ پانی نالی میں نہ بہے اور اس پانی کے سات گھونٹ ذیل کے الفاظ کہہ کے پیئے۔

بدن کو دھونے والا عمل تین دن اور پانی پینے کا عمل اکیس روز تک جاری رہے گا پانی کے ہر گھونٹ پر ذیل کے الفاظ پڑھ کر پانی پینا ہے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل سے پہلے سے کوئی آفت و مرض جو جسم میں ہوگی وہ دفع ہو جائے گی اور آئندہ کے لئے اس سے محفوظ ہو جائے گا۔



آیت مبارکہ:۔

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ج اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ج لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ط لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ط مَنْ ذَالَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗۤ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ط یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ج وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ ج وَسِعَ كُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ج وَلَا یَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۝

الفاظ:۔

نَوَیْتُ مِنَ الشِّفَاءِ لِمَنْ عِلَّتِ السِّحَرَ وَبَلَاءِ السَّمٰوٰتِ

وَالْاَرْضِ وَالْاَشْیَاءِ الْغَیْبِ وَالْبَصْرِ بِحَقِّ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔

## بری عادات چھڑانا

جو کوئی عادات بد کا شکار ہو اور باوجود یکہ کوشش بسیار کے اس فعل سے باز نہ آتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور نفع بخش ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر روز بعد از نماز فجر قبلہ رخ بیٹھ کر اول و آخر درود شریف ذیل گیارہ، گیارہ بار، سورہ مذکور تین بار اور آیات کفایہ ساٹھ بار پڑھ کر مطلوب پر دم کریں اور اس کا پانی بنا کر اسے نہار منہ پلائیں۔

انشاء اللہ العزیز الحکیم اکیس روز کے بلاناغہ عمل سے عادت بد سے ہمیشہ کے لئے چھٹکارا مل جائے گا۔



درود شریف:۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَ دَوَائِھَا وَ عَافِیَۃِ الْاَبْدَانِ وَ شِفَآئِھَا وَ نُوْرِ الْاَبْصَارِ وَ ضِیَآئِھَا وَ عَلٰی اٰلِہٖ وَ صَحْبِہٖ وَ بَارِکْ وَسَلِّمْ بِعَدَدِ کُلِّ ذَرَّۃٍ وَّ خَلَائِقِ۔

آیت کفایہ:۔

وَکَفٰی بِاللّٰہِ وَلِیًّا
وَکَفٰی بِاللّٰہِ نَصِیْرًا
وَکَفٰی بِاللّٰہِ حَسِیْبًا
وَکَفٰی بِاللّٰہِ عَلِیْمًا
وَکَفٰی بِاللّٰہِ وَکِیْلًا
وَکَفٰی بِاللّٰہِ شَھِیْدًا

# اللہ تعالیٰ عزوجل سے مشورہ

جو شخص کسی کام کے ہونے یا نہ ہونے کا مشورہ اپنے رب سے کرنا چاہے تو ذیل کا عمل اس کے لئے بے حد اکسیر اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے اچھی طرح غور وفکر اس معاملے پر کر کے جس کے متعلق اپنے رب سے مشورہ کرنا چاہتا ہے کاغذ کے دو چھوٹے ٹکڑے لے کر ان میں سے ایک پر ہاں اور دوسرے پر نہ لکھے اور ان کی اچھی طرح گولیاں بنائے اور پھر ان دونوں گولیوں کو الگ الگ گوندھی ہوئی مٹی سے اس طرح ملا کر مٹی کی گولیاں بنائے کہ ان میں سے کاغذوں کی گولیوں کی پہچان نہ رہے پھر ان گولیوں پر سات مرتبہ سورہ سجدہ دم کر کے اپنے پاس رکھ لے اس کے بعد دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ سجدہ پڑھے بعد از نماز فراغت خشوع وخضوع سے سجدہ میں جا کر ذیل کی دعا مانگے۔



دُعا:۔

''اے اللہ تعالیٰ! میں نے ایک ایسے کام کا ارادہ کرلیا ہے۔ جس کو تو جانتا ہے اگر تو یہ جانتا ہے کہ اس میں میرے لئے دین و دنیا و آخرت کا فائدہ ہے تو اس کو مقدر کر اور اس کو میرے لئے آسان کر دے اور اگر اس میں میرے لئے شر ہے دین اور دنیا اور آخرت کا تو اس کو مجھ سے ہٹا دے چاہے مجھے برا لگے یا بھلا برکت سے بسم اللہ کے''۔

اس کے بعد سجدہ سے سر اٹھا کر ان گولیوں پر پھونک مارے اور پھر ان میں سے کسی ایک گولی کو بسم اللہ شریف پڑھ کر اٹھائے اور اس میں سے کاغذ کو نکالے اور اس پر جواب پڑھے۔ اگر ہاں ہے تو کام کو کرے وگرنہ ہرگز نہ کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل سے ہر قسم کے نقصان سے محفوظ رہے گا۔

# دلی حاجت براری کے لئے

دلی حاجت براری کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع اور مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں ذوالجلال والاکرام کو سفید کاغذ پر تین سو پینسٹھ مرتبہ لکھ کر اس پر سورہ سجدہ ایک سو پچانوے مرتبہ معہ اول و آخر درود شریف مشکل کشاء اکتالیس اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس کو خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے گلے میں پہنیں۔

روزانہ بعد از ہر نماز ایک سو ایک مرتبہ ذوالجلال والاکرام بمعہ اول و آخر درود شریف سات، سات مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا بھی مانگیں۔

انشاءاللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت بہت جلد دلی مراد پوری ہو گی۔

# دل کی سختی دور کرنا

اگر کسی شخص کا دل انتہائی سخت ہو گیا ہو اور وہ کسی بھی معاملے میں کسی بھی قسم کی نرمی اختیار نہ کرتا ہو اور ہر وقت غصے اور گرمی میں مبتلا رہے تو ایسی حالت میں اس کے دل کو نرم کرنے اور اس کے غصے اور گرمی کو ختم کرنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد شفاء بخش اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر کسی مٹھائی یا پانی پر سورہ حٰم السجدہ گیارہ مرتبہ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور کسی نہ کسی طریقے سے اس کو یہ مٹھائی کھلا دیں یا پانی پلا دیں۔ اکیس یوم تک اس عمل کے کرنے سے بفضل باری تعالیٰ اس کے دل کی سختی دور ہو جائے گی اور وہ ہر ایک معاملے میں نرمی اختیار کرے گا اس کا ہر وقت کا غصہ اور گرمی ختم ہو جائے گی۔

# وبائی امراض سے بچت

وبائی امراض سے بچاؤ کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از ہر نماز فجر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سفید کاغذ پر سورہ سجدہ اکیس مرتبہ لکھے اور اس کے گرد اگرد حم اکتالیس مرتبہ لکھیں اور اس کے نیچے:۔

**علته الوباء الحرز دفع شود بر حفاظت بحق حٰم**

لکھ کر اس پر سورہ سجدہ تین مرتبہ اول و آخر درود شریف گیارہ، گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور موم جامہ کر کے سیدھے بازو میں باندھیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس وباء سے مکمل محفوظ و مامون رہیں گے۔



# ماں باپ کو راضی کرنا

اگر کسی کے ماں باپ اس سے ناراض ہوں اور اس ناراضی کی حالت میں ان کا انتقال ہو جائے اور وہ اس وجہ سے بہت زیادہ پریشان ہوتا ہو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے اسے چاہیے کہ وہ بعد از نماز فجر قبرستان میں جا کر مسجد میں تنہائی میں بیٹھ کر ذیل کا عمل کرے اس کی برکت سے اس کے والدین کی ناراضگی دور ہو جائے گی اور وہ اس پر راضی ہو کر انعام سے نوازیں گے۔

اس مقصد کے لئے سورہ حم السجدہ اکیس مرتبہ اور اول و آخر درود ابراہیم اکیس بار پڑھیں اور اللہ تعالیٰ کے حضور دعا کریں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل سے ماں باپ کی ناراضگی ہمیشہ کے لئے دور ہو جائے گی!

# قرب الٰہی کا حصول

جو شخص قرب الٰہی کا خواہاں ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد نفع بخش اور اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے صبح و شام استغفار پڑھتا رہے اور بعد از ہر نماز سورہ سجدہ کا ورد تین مرتبہ اول و آخر درود شریف اکتالیس، اکتالیس مرتبہ کرے، اور اللہ تعالیٰ عزوجل سے دعا مانگے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل سے قرب الٰہی کا حصول ہو گا۔

# برائے شکر گزاری

اگر کوئی فرد یہ چاہے کہ وہ اللہ تعالیٰ عزوجل کا شکر گزار بندہ بن جائے تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ بخش اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے اکل حلال اختیار کرے اور اللہ تعالیٰ کے حضور دو رکعت نماز نفل تحیۃ الوضو پڑھ کر ایک ہزار مرتبہ استغفار اول و آخر درود پاک اکیس، اکیس مرتبہ پڑھ کر اپنے گناہوں اور لغزشوں، کوتاہیوں کی معافی مانگے پھر ہر روز اس سورہ مبارکہ کا بکثرت ورد کرتا رہے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل سے وہ اللہ تعالیٰ کے حضور مقبول دُعا بن جائے گا اور اللہ تعالیٰ کے شکر گزار بندوں کی صف میں شامل ہو جائے گا۔

# اسرار غیبی کے مشاہدات

جو شخص اسرار غیبی کے مشاہدات کا خواہش مند ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے

حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے وہ شخص ہر روز رات کو خلوت میں اول و آخر درود شریف کشف ایک سو ایک مرتبہ، سورہ سجدہ تین بار اور اسم حسنیٰ ذوالجلال والاکرام کا ورد ہزار مرتبہ کیا کرے گا۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم چالیس یوم کے عمل سے اس پر اسرار غیبی بکثرت منکشف ہوں گے۔

نوٹ۔ اس کے لئے لازم ہے کہ وہ اکل حلال اختیار کرے۔ مکروہات سے تائب ہو۔ امور شرعیہ کی پابندی کرے اور دوران ورد ترک حیوانات جمالی و جلالی ہر قسم کرے۔ روزانہ روزہ رکھے اس راز کو کسی پر منکشف نہ کرے وگرنہ عمل میں خلل آ جائے گا۔

## عمل بد ختم کرنا

اگر کسی فرد کو اس کے کسی بھی دوست یا دشمن نے تعویذات سفلی کر کے پلا دیئے ہوں اور اس کو شدید بیماری لاحق ہوگئی ہو اور کسی بھی دوا سے آرام نہ آتا ہو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے مٹی کا ایک گھڑا لے کر اس کو دریا یا نہر کے صاف پانی سے بھر لیں اور اس پانی پر اول و آخر درود شریف ذیل اکتالیس، اکتالیس مرتبہ، ایک سو ایک مرتبہ معوذتین، سورہ سجدہ تین مرتبہ اور ذیل کی آیت مبارکہ ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس مٹکے کا پانی چوبیس گھنٹوں میں مسحور کو پلا دیں ہر روز تازہ پانی لا کر اس عمل کو سات دن تک دہرائیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل سے تعویذات کا اثر بالکل ختم ہو جائے گا اور

مریض مکمل صحت یاب ہو جائے گا اور آئندہ کے لئے اس سے محفوظ و مامون ہو جائے گا۔

درود شریف:۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِ سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنْجِیْنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَ الْاٰفَاتِ وَ تَقْضِیْ لَنَا بِھَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَ تُطَھِّرُنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّاٰتِ وَ تَرْفَعُنَا بِھَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَ تُبَلِّغُنَا بِھَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیَاۃِ وَ بَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

آیت کریمہ:۔

فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ o

## اضطراب قلب دور کرنا

اگر کسی کا دل کسی بھی پریشانی یا وجہ بیماری سے بد سکون اور اضطراب کا شکار ہو گیا ہو اور اسے چین بالکل نہ آتا ہو اور ہر وقت بے چین رہتا ہو تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل بے حد فائدہ بخش اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ رات کو سوتے وقت باوضو حالت میں تین مرتبہ سورہ حم السجدہ اول و آخر درود شریف اکیس، اکیس بار پڑھ کر اپنے اوپر پھونک مار کر اللہ تعالیٰ سے اطمینان قلب کی دعا مانگ کر داہنی کروٹ لیٹ کر سو جائے پھر صبح کو اٹھ کر نماز فجر ادا

کرنے کے بعد تین مرتبہ سورہ مذکور اول و آخر درود شریف اکیس اکیس مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت چند یوم کے اندر مکمل اطمینان قلب حاصل ہو جائے گا اور ہر قسم کی پریشانی، بے چینی اور بدسکونی سے نجات پا جائے گا تا حصول مقصد اس عمل کو جاری رکھے۔

## بُری موت سے بچاؤ

ہم کو چاہیے کہ ہر وقت اللہ تعالیٰ کے حضور اللہ تعالیٰ سے بری موت کی پناہ مانگیں اور دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ ہمیں اچھی موت نصیب فرمائے اور ہمارا خاتمہ ایمان پر فرمائے بری موت سے بچاؤ کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر روز ایک مرتبہ سورہ سجدہ باوضو حالت میں پڑھ کر پانی پر دم کرے پھر دو رکعت نفل نماز پڑھے ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ سجدہ پڑھے۔

اگر مکمل سورہ سجدہ یاد نہ ہو تو اس کا کم از کم ایک رکوع پاک یاد کر کے پڑھے اس عمل کو اپنا معمول بنا لے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم بفضلہٖ اللہ تعالیٰ کی خاص رحمت سے اس شخص کی موت ایمان پر ہو گی اور اچھے انداز میں ہو گی۔

نوٹ:۔ اگر یہ عمل عشاء کی نماز کے بعد کرے تو اللہ تعالیٰ اسے بہت سی مصیبتوں سے نجات عطا فرمائے گا۔

## عذاب قبر سے نجات

اگر کسی کی یہ خواہش ہو کہ وہ عذاب قبر سے محفوظ و مامون رہے تو اس کے لئے

ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے رات کو سونے سے قبل باوضو حالت میں سورہ قٓ ایک مرتبہ اور اول و آخر درود شریف گیارہ، گیارہ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم روزانہ کے اس عمل کی برکت سے بفضل ایزدی انسان عذاب قبر اور منکر نکیر کے سوالات سے محفوظ و مامون رہے گا۔

## ایمان کی مضبوطی کے لئے

جو کوئی شخص اس بات کا خواہاں ہو کہ اسے ایمان کی مضبوطی ہمیشہ کے لئے اللہ تعالیٰ کی طرف سے نصیب ہو جائے اور وہ ہر قسم کی برائی سے بچ جائے تو اس کے لئے بزرگان دین کا ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور مفید ہے۔

اس کے لئے وہ ہر روز بعد از نماز عشاء سورہ قٓ کی تلاوت اس طرح کرے کہ اول و آخر درود پاک تین مرتبہ اور سورہ قٓ ایک مرتبہ پڑھے جب آیت آخری پر پہنچے تو معمولی سا توقف کرے اور ذیل کی دعا کو انتیس بار پڑھے۔

اس کے بعد ایک مرتبہ ذیل کی آیت کریمہ کو سات مرتبہ پڑھے اور پھر سورہ قٓ کی آخری آیت مبارکہ کو پورا کرے۔

اس کے بعد دو رکعت نماز نفل اس طریق سے پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ سورہ قٓ اور دوسری رکعت میں بھی سورہ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ سورہ قٓ پڑھ کر نماز مکمل کرے پھر نماز سے فارغ ہو کر اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصود کے لئے دعا مانگے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم بفضلِ ایزدی سے ایمان کی سلامتی اور مضبوطی عطا ہو گی۔ اللہ تعالیٰ اپنی خاص رحمت سے نوازیں گے اور تا حیات وہ باایمان رہے گا اور موت

بھی ایمان کی سلامتی کے ساتھ ہوگی یہ عمل چالیس یوم تک بلا ناغہ کرنا لازمی ہے۔

آیت مبارکہ:۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنۡتَ سُبۡحٰنَکَ ۖ اِنِّیۡ کُنۡتُ مِنَ الظّٰلِمِیۡنَ

دُعا:۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَسۡئَلُکَ کَمَالِ مَعۡرِفَتِکَ وَحَقِیۡقَةُ الۡیَقِیۡنَ بِرَحۡمَتِکَ یَا اَرۡحَمَ الرّٰحِمِیۡنَ ٥

## فوری حاجت روائی

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رو ہو کر بیٹھے اور اول و آخر گیارہ، گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اس کے بعد نہایت توجہ اور یکسوئی سے سورہ سجدہ پڑھنا شروع کرے اور جب پہلے رکوع کے اختتام پر پہنچے تو دائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی کو بند کرے اس کے بعد پڑھنا شروع کردے اور جب دوسری رکوع پر پہنچے تو چھوٹی کے ساتھ والی انگلی کو بند کرے اور آگے پڑھنا شروع کردے اسی طرح سورہ مکمل کرے۔

اب اسی حالت میں سورہ ملک پڑھنی شروع کردے اور جب:۔

مَا تَرٰی فِیۡ خَلۡقِ الرَّحۡمٰنِ

پر پہنچے تو دائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی کھول دے اور آگے پڑھنا شروع کردے اور جب:۔

مَا اَنۡزَلَ اللّٰہُ

پر پہنچے تو بائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی کھول دے اور جب:۔

اِلَّا الرَّحْمٰنُ

پر پہنچے تو دائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی کے ساتھ والی انگلی کھول دے اور جب:۔

قُلْ اِنَّمَا الْعِلْمُ

پر پہنچے تو بائیں ہاتھ کی دوسری انگلی کے ساتھ والی انگلی کھول دے اور جب:۔

اَهْلَكَنِیَ اللّٰهُ

پر پہنچے تو اس کے ساتھ والی بائیں ہاتھ کی انگلی کھول دے اور پھر جب:۔

قُلِ الرَّحْمٰنُ

پر پہنچے تو دائیں ہاتھ کی انگلی کھول دے اب تمام سورہ مکمل پڑھ کر دو رکعت نفل نماز ادا کرے اور سلام پھیرنے کے بعد ایک سو ایک مرتبہ درود پاک ذیل پڑھے اسکے بعد جس مقصد کے لئے پڑھی گئی ہے وہ حاجت بیان کرے اور اللہ عزوجل کے حضور دُعا مانگے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم فوراً حاجت روائی ہو جائے گی اگر اس وظیفہ کو ہر جمعرات کو پڑھنے کا اپنا معمول بنالے تو اللہ پاک ہر قسم کی پریشانیوں سے فوراً نجات دلائے گا۔

درود پاک:۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰی اِبْرَاهِيْمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰی اِبْرَاهِيْمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ.

# پریشانی سے بچاؤ

جو شخص بلاوجہ کسی پریشانی میں مبتلا ہو گیا ہو اور اس پریشانی سے چھٹکارا نہ ملتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور کارگر ہے۔

اس کے لئے ہر نماز کے بعد پانچ مرتبہ سورہ قٓ اول و آخر درود پاک گیارہ، گیارہ مرتبہ پڑھ کر اپنے مقصد کے لئے رب العزت کی بارگاہ میں دعا مانگے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم چند دنوں میں ہی اس کی پریشانی سے مکمل نجات مل جائے گی۔

# گھبراہٹ سے نجات

اگر کسی شخص پر کوئی کام کرتے وقت گھبراہٹ طاری ہو جاتی ہو اور وہ اس سے بہت زیادہ پریشان رہتا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے اسے چاہیے کہ وہ اول تین مرتبہ درود پاک پڑھے پھر ایک بار سورہ سجدہ آیت سجدہ تک پڑھے۔

ان کلمات کو پڑھنے کے بعد پھر تین مرتبہ درود پاک کا ورد کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم کسی بھی کام کے کرتے وقت گھبراہٹ طاری نہیں ہو گی۔

# گناہوں سے نفرت کے لئے

جو شخص اپنے لاتعداد گناہوں کے باعث شرمندہ رہے اور پشیمان ہو کہ کسی طرح اس سے نجات ملے اور مغفرت ملے تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور فائدہ مند ہے۔

اس مقصد کے لئے سب سے پہلے گناہوں کی مغفرت اللہ تعالیٰ رب العزت سے مانگے اور آئندہ کے لئے توبہ کرے اور شیطانی وساوس سے کوشش کرے کہ نجات ملے پھر رزق حلال اختیار کرے۔

پھر بعد از ہر نماز کے بعد مکمل توجہ اور یکسوئی کے ساتھ تین مرتبہ سورہ قٓ بمعہ اول و آخر ذیل کا درود شریف سات، سات بار پڑھ کر اللہ تعالیٰ رب العزت کی بارگاہ میں دُعا مانگے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی برکت سے اس کے گناہوں کی معافی اللہ تعالیٰ عطا فرمادیں گے، دل کا بوجھ ہٹ جائے گا گناہوں سے مکمل نفرت ہو جائے گی اور آئندہ برائیوں کے نزدیک بھی نہیں پھٹکے گا اور ایسے کاموں کی رغبت دلانے والوں سے نجات مل جائے گی اور کوئی شے بھی راہ کی رکاوٹ نہ بنے گی۔

نوٹ:۔ اس عمل کو کم از کم چالیس یوم تک بلا ناغہ کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ مکمل شفاء حاصل ہو جائے گی۔



**درود پاک:۔**

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۔

## برائے آفات و بلیات

جو شخص اس بات کا خواہاں ہو کہ زندگی بھر ہر قسم کی آفات و بلیات سے محفوظ رہے کوئی بھی مصیبت اس پر نازل نہ ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل باوضو حالت میں کرنے

سے بے حد فائدہ حاصل ہوگا۔

ہر روز رات کو سونے سے پہلے ایک مرتبہ سورہ قؔ پڑھ کر اور درود پاک ذیل ایک مرتبہ پڑھ کر اپنے لئے دُعا کرے اور اپنے اوپر دم بھی کرلیا کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل سے ہر قسم کی آفات و بلیات سے ہمیشہ کے لئے محفوظ و مامون رہے گا۔

درود پاک:۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِ سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنْجِیْنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَ الْاٰفَاتِ وَ تَقْضِیْ لَنَا بِھَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَ تُطَھِّرُنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّاٰتِ وَ تَرْفَعُنَا بِھَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَ تُبَلِّغُنَا بِھَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیَاۃِ وَ بَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۔

## بری عادات سے نجات

اگر کسی شخص میں بری عادات مثلاً اس کے ذہن میں ہر وقت لالچ، حسد اور دیگر معاشرتی برائیاں جنم لیتی ہوں اور وہ شخص ان بری عادات کی وجہ سے سخت پریشانی میں مبتلا ہو اور چاہتا ہو کہ کسی طرح اسے بری عادات سے چھٹکارا مل جائے تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لیے اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد اول اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے پھر ایک مرتبہ سورہ سجدہ کا ورد کرے اس کے بعد پھر اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے

اور اپنے اوپر دم کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم تھوڑے ہی دنوں میں مطلوبہ مقصد میں کامیابی حاصل ہو جائے گی۔

درود پاک (اول و آخر) = گیارہ، گیارہ مرتبہ

## بے چینی سے نجات

اگر کسی قسم کی بے چینی ہو اور دل پر غم کا بوجھ ہو تو ایسی صورت میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لیے تین دن تک بعد از ہر نماز پہلے ایک مرتبہ سورہ سجدہ پڑھیں۔

سورہ سجدہ پڑھنے کے بعد ذیل کے کلمات پڑھیں۔

ان کلمات کو پڑھنے کے بعد پھر ایک مرتبہ سورہ سجدہ پڑھیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم بے چینی اور غم کی کیفیت دور ہو جائے گی۔

**کلمات:-**

**لَا اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰـهُ الْحَلِيْمُ الْكَرِيْمُ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَ تَبَارَكَ اللّٰهِ رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ**

## وہم کی بیماری

اگر کسی کو وہم کی بیماری لگ گئی ہو اور وہ بات بات میں شک و شبہ میں پڑا رہے اور اس سے چھٹکارا حاصل نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لیے بعد از نماز عصر تین مرتبہ سورہ قٓ اور ایک سو گیارہ مرتبہ درود

شریف اول و آخر پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگے اور اپنے دل پر پھونک مارے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی برکت سے اس کی یہ بیماری ختم ہو جائے گی اور اس کی طبیعت کی بے چینی اور بے سکونی ختم ہو جائے گی۔

## آخرت میں نجات

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہو کہ وہ عذاب قبر سے محفوظ رہے اور اس کے ساتھ آخرت میں بھی اس کی نجات ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور فائدہ مند ہے۔

اس مقصد کے لیے وہ شخص رات کو سوتے وقت سورہ القدر سات مرتبہ پڑھے گا اور اسے اپنا معمول بنا لے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس سورہ کی تلاوت اس کے لئے آخرت میں ذریعہ نجات ثابت ہو گی۔



## آپس میں اتحاد و اتفاق

جو اشخاص آپس میں اتحاد و اتفاق کے خواہش مند ہو تو ان کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع بخش ہے۔

اس مقصد کے لیے وہ شخص سورہ النحل کو لکھ کر اپنے پاس رکھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم ان میں اتحاد و اتفاق پیدا ہو گا وہ ہر کام مل جل کر کریں گے اور اس طرح اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اس کا نام روشن کرے گا۔

## شیطانی وسوسوں سے حفاظت

اگر کوئی شیطانی وسوسوں سے حفاظت کا خواہش مند ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل

بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے جو شخص سورہ الکافرون کو بعد از نماز عشاء روزانہ گیارہ مرتبہ پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اس کے دل کو تمام شیطانی وسوسوں سے محفوظ رکھے گا۔

## آفات و بلیات سے حفاظت

اگر کوئی شخص آفات و بلیات سے بچنے کا خواہش مند ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لیے اس شخص کو چاہیے کہ رات کو سوتے وقت سورہ القارعہ روزانہ سات مرتبہ پڑھے تو اللہ تبارک و تعالیٰ جملہ آفات و بلیات سے اس کی حفاظت فرمائے گا اور اسے اپنی امان میں رکھے گا۔



## اچانک موت سے حفاظت

اگر کوئی شخص اچانک یا اتفاقی موت سے ڈرتا ہو اور اس سے بچنا چاہتا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور فائدہ مند ہے۔

اس مقصد کے لئے اگر کوئی شخص سورہ عبس کو پاک صاف کاغذ پر زعفران و گلاب و مشک سے لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے پاس رکھے تو اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اچھائیاں اس کا نوشتہ اور حرف تقدیر بن جائیں گی اور اس سے سوائے نیک باتوں اور نیک اعمال کے اور کچھ ظہور میں نہ آئے گا۔

## اخلاقی برائیوں سے حفاظت

اگر کوئی شخص سورہ الکافرون کو خلوص دل سے بعد از نماز فجر یا بعد از نماز عشاء

روزانہ گیارہ مرتبہ پڑھے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس کے دل سے بغض، حسد، کینہ، جھوٹ، فریب، نفاق یعنی کہ ہر قسم کی اخلاقی برائی نکل جائے گی اور اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اسے صاف دل اور صاف باطن بنائے گا۔

## شیطانی وسوسوں سے حفاظت

شیطانی وسوسوں سے نجات کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع اور مفید ہے۔

اگر کوئی شخص سورہ الحاقہ کو زعفران و گلاب سے لکھ کر بطور تعویذ اپنے پاس رکھے گا تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم کے ساتھ اسے تمام شیطانی وسوسوں سے نجات دے گا۔

## اشرار سے حفاظت

جو کوئی اشرار سے حفاظت کا خواہش مند ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نفع بخش ہے۔

اس مقصد کے لئے اس شخص کو چاہیے کہ وہ سورہ الزخرف کو زعفران و گلاب و مشک سے لکھ کر اپنے پاس رکھ لے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم ہمہ قسم کے اشرار اور ان کے شر سے محفوظ رہے گا۔

## استقامت ایمان

اگر کوئی شخص یہ خواہش رکھتا ہو کہ وہ دنیا میں ہمیشہ ایمان کی حالت میں رہے اور مرنے کے بعد جب قیامت کے دن اس کو اٹھایا جائے تو وہ ایمان کی حالت میں ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لیے اس شخص کو چاہیے کہ وہ سورہ القارعہ کو روزانہ رات کو سوتے وقت گیارہ مرتبہ پڑھنے کا اور اسے اپنا معمول بنا لے گا تو اللہ تعالیٰ عزوجل اپنے فضل و کرم سے اسے ایمان کی استقامت اور پختگی نصیب فرمائے گا اور عمل صالح کرنے کی زیادہ سے زیادہ توفیق اور مواقع بخشے گا۔

## آفات و بلیات سے حفاظت

اگر کوئی شخص کسی آفات و بلیات میں مبتلا ہو اور اس سے نجات کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لیے اس شخص کو چاہیے کہ وہ سورہ الحدید کو پاک صاف کاغذ پر زعفران و گلاب و مشک سے لکھ کر موم جامہ کر کے بطور تعویذ اپنے پاس رکھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم وہ جملہ آفات و بلیات سے ہمیشہ کے لیے محفوظ رہے گا۔



## اصلاح اعمال اور خوف آخرت

جو شخص پانچوں فرض نمازوں کے بعد سورہ الغاشیہ کی تلاوت کرے گا تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اس کے دل میں آخرت کا خوف و قلب میں رقت اور اعمال میں اصلاح پیدا کرے گا۔

## باطن کی صفائی

اگر کوئی شخص اپنے باطن کو پاک صاف رکھنا چاہتا ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لیے وہ شخص ماہ رمضان میں سورہ القدر کی ایک سو تیرہ دفعہ روزانہ

تلاوت کرے تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے اسے پاک باطن بنائے گا۔

## بخیلی کی خصلت سے نجات

اگر کوئی شخص انتہا درجے کا بخیل ہو اور وہ اپنی بخیلی کے ہاتھوں خود بھی تنگ ہو اور اس صفت سے خلاصی چاہتا ہو تو وہ اکیس مرتبہ صبح کی نماز کے بعد سورہ التکاثر معانی پر غور کر کے پڑھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم نہ صرف بخیلی بلکہ اس کی دیگر رذیل خصلتیں بھی جاتی رہیں گی۔



## بدخوابی سے حفاظت

اگر کسی شخص کو رات میں نیند نہ آتی ہو اور وہ ساری رات جاگ کر گزارتا ہو یعنی اسے بدخوابی کی شکایت ہو اور وہ اس وجہ سے بہت زیادہ پریشان رہتا ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

جو شخص سورہ المرسلات مغرب کی نماز کے بعد ایک مرتبہ پڑھے گا، وہ انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم ہر قسم کی بدخوابی سے محفوظ رہے گا۔

## برائی کی طرف میلان سے نجات

اگر کوئی شخص برائی کی طرف میلان سے نجات چاہتا ہو یا برائی کی طرف میلان رکھنے والوں کے شر سے بچنا چاہتا ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید اور فائدہ مند ہے۔

اس مقصد کے لیے وہ سورہ الروم ایک پاک صاف کاغذ پر زعفران وگلاب ومشک سے لکھے اور پھر اس کاغذ کو ایک تنگ گلے والے شیشے کے برتن میں ڈال کر اوپر سے پانی ڈال دے اور پھر اس میں سے تھوڑا تھوڑا پانی پینے کے پانی میں ملا کر پیتا رہے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس سے بڑائی کی طرف میلان اور برائی کی طرف میلان رکھنے والے لوگوں کے شر سے نجات مل جائے گی۔

## آفات وبلیات سے حفاظت

اگر کوئی شخص کسی آفات وبلیات میں مبتلا ہو اور اس سے نجات کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لیے اس شخص کو چاہیے کہ وہ سورہ الحاقہ کو زعفران وگلاب ومشک سے لکھ کر خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے اپنے پاس بطور تعویذ رکھے انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم وہ جملہ آفات وبلیات سے ہمیشہ کے لئے محفوظ رہے گا۔

## تمام گناہوں کی معافی

اگر کوئی شخص اپنے گناہوں کی وجہ سے بہت زیادہ پریشان رہتا ہو اور اللہ تعالیٰ سے اپنے گناہوں کی معافی کا خواستگار ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور نفع بخش ہے۔

اس مقصد کے لیے وہ شخص سورہ الفجر کو ماہ ذی الحجہ (قمری سال کا آخری مہینہ) کے پہلے دس دنوں میں باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر پڑھے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس کے تمام گناہ معاف کر دیئے جائیں گے۔

## چغل خور سے حفاظت

اگر کوئی شخص کسی چغل خور کی چغل خوریوں اور بدگوئیوں سے پریشان ہو اور اس سے کسی نقصان کا اندیشہ ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد نافع بخش اور اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔

اس مقصد کے لیے وہ ایک سو ساٹھ مرتبہ باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سورہ المنافقون پڑھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم وہ چغل خور کی چغل خوری اور اس کے ممکنہ نقصان سے محفوظ رہے گا۔



## حاسد یا دشمن کے شر سے حفاظت

اگر کوئی شخص کسی حاسد یا دشمن کی شرارتوں سے تنگ ہو اور وہ اس سے نجات حاصل کرنا چاہتا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔

اس مقصد کے لیے وہ فجر کی نماز کے بعد یا رات کو سونے سے پہلے:-

نَصرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَ فَتحٌ قَرِيبٌ

سو مرتبہ مع اول و آخر درود شریف پڑھ کر اپنے سینے پر پھونک مارے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم وہ حاسدوں اور دشمنوں کے شر سے محفوظ رہے گا۔

نوٹ:-

یہ عمل صرف اسی وقت کرنا چاہیے کہ جب اس بات کی تصدیق ہو جائے کہ کوئی شخص دشمنی کر رہا ہے۔

## حاسدوں اور دشمنوں سے نجات

اگر کسی شخص کو حاسدوں اور دشمنوں نے سخت تنگ کر رکھا ہو اور وہ اسے جا بجا اور موقع بے موقع ذلیل و خوار کرنے کی کوشش کرتے رہتے ہوں تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور مجرب ہے۔

اس مقصد کے لیے اس شخص کو چاہیے کہ وہ سورہ نوح کو گیارہ روز تک روزانہ ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اسے تمام حاسدوں اور دشمنوں سے نجات ملے گی اور وہ اپنی تمام مذموم کوششوں میں منہ کی کھائیں گے۔

## شیطانی وسوسوں سے حفاظت

اگر کوئی شخص شیطانی وسوسوں کی وجہ سے پریشان رہتا ہو اور اس سے نجات حاصل کرنا چاہتا ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لیے وہ شخص سورہ الجمعہ کو دن رات و صبح و شام مسلسل پڑھے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم ہر قسم کے شیطانی وسوسوں سے محفوظ رہے گا۔

## خیالات فاسدہ سے حفاظت

اگر کسی کو گندے اور برے خیالات بہت آتے ہوں تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع اور مجرب ہے۔

اس مقصد کے لیے وہ شخص رات کو باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سورہ الغاشیہ اکیس مرتبہ پڑھ کر سورہے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم وہ ہر قسم کے خیالات فاسدہ سے محفوظ رہے گا۔

## آفات و بلیات سے حفاظت

اگر کوئی شخص کسی آفات و بلیات میں مبتلا ہو اور اس سے نجات کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لیے اس شخص کو چاہیے کہ وہ پاک صاف کاغذ پر لکھ کر زعفران و گلاب و مشک سے بسم اللہ شریف لکھ کر پھر موم جامہ کر کے اپنے پاس بطور تعویذ لکھے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم وہ جملہ آفات و بلیات سے ہمیشہ کیلئے محفوظ رہے گا۔

## اشرار سے حفاظت

اگر کوئی شخص یہ خواہش رکھتا ہو کہ وہ ہر قسم کے شر سے محفوظ رہے تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لیے وہ شخص سورہ الدخان کو زعفران و گلاب و مشک سے تحریر کر کے خوشبو لگائے اور پھر موم جامہ کر کے اپنے پاس بطور تعویذ رکھے گا تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے جملہ آفات و بلیات، دیو، پری اور جنات، اشرار سے اس کی حفاظت فرمائے گا اور اسے ہر طرح سے اپنی امان میں رکھے گا۔

## چغل خور کے شر سے حفاظت

اگر کوئی شخص چغل خور کی چغل خوریوں اور بدگوئیوں سے پریشان ہو اور اس کو ڈر ہو کہ وہ کہیں اس کو نقصان نہ پہنچا دے تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور نفع

بخش ہے۔

اس مقصد کے لیے وہ شخص سورہ الدخان کو زعفران و گلاب و مشک سے کسی سفید کاغذ پر لکھ کر اور اسے پانی میں گھول کر پیئے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم وہ چغل خور کے شر سے محفوظ رہے گا۔

## دل کو نفاق سے پاک کرنا

اگر کوئی شخص اپنے دل کو نفاق سے پاک کرنا چاہتا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لیے وہ شخص عشاء کی نماز کے بعد ایک مرتبہ سورہ البینہ روزانہ پڑھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس کے دل کو نفاق سے پاک فرمائے گا۔



## نفاق سے حفاظت

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہو تو کہ اس کا دل ہر طرح کے نفاق سے پاک رہے تو وہ روزانہ باوضو حالت میں سورہ المنافقون پڑھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس کا دل ہر قسم کے نفاق سے ہمیشہ کے لئے محفوظ رہے گا۔

## منافقت سے نجات

اگر کوئی شخص شب جمعہ سورہ القدر کو سو مرتبہ پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ عزوجل کے فضل

وکرم سے منافقت اس سے ہمیشہ کے لئے دور رہے گی اور وہ کوئی ایسا کام نہ کرے گا جس میں منافقت کا ادنیٰ سا شائبہ بھی ہو۔

## وہم اور وسوسوں سے نجات

اگر کوئی شخص گوناگوں وہم اور وسواس کی وجہ سے پریشان رہتا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لیے وہ شخص اول و آخر گیارہ، گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ ہر نماز کے بعد سات مرتبہ سورہ الم نشراح باوضو حالت میں پڑھے اور رات کو سوتے وقت یہی سورۃ باوضو حالت میں ستر مرتبہ پڑھ کر سینے پر دم کر لے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اسے ہر قسم کے وہم اور وسواس سے ہمیشہ کے لئے نجات مل جائے گی۔



## ہولِ دل

ہولِ دل کے مریض کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لیے بعد از نماز فجر زعفران وگلاب سے چینی کی طشتری پر سورہ فاتحہ معہ بسم اللہ شریف سات مرتبہ لکھ کر پانی سے دھو کر روزانہ مریض کو نہار منہ پلائیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم گیارہ یوم کے اندر اندر مرض کا خاتمہ ہمیشہ کے لئے بالکل ہو جائے گا۔

## نظرِ بد کے لئے

نظر بد کے موثر علاج کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لیے بعد از نماز فجر قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران وگلاب سے ذیل کا نقش بنائیں اور اس پر اول و آخر درود شریف ذیل گیارہ، گیارہ مرتبہ اور سورہ فاتحہ وصل بسم اللہ شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس نقش کو عطر خس لگا کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں یا سیدھے بازو پر باندھیں اس کے علاوہ سات یوم اسی کا دم بھی کریں۔

بفضلہٖ باری تعالیٰ نظر بد کا اثر مکمل طور پر ختم ہو جائے گا اور آئندہ کے لئے نظر بد سے محفوظ ہو جائے گا۔

درود شریف:۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِ سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنْجِیْنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَ الْاٰفَاتِ وَ تَقْضِیْ لَنَا بِھَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَ تُطَھِّرُنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّاٰتِ وَ تَرْفَعُنَا بِھَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَ تُبَلِّغُنَا بِھَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیَاۃِ وَ بَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ

نقش:۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| بسم اللہ | بسم اللہ | الرحمن | الحمد للہ | رب العالمین |
|---|---|---|---|---|
| الرحمن الرحیم | مالک | یوم الدین | ایاک نعبد | و ایاک نستعین |
| اھدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین | انعمت | علیھم |
| غیر المغضوب | علیھم | ولا | الضالین | آمین |

# گناہوں کی یقینی معافی

انسان خطا کا پتلا ہے اگر کسی سے کوئی ایسا گناہ سرزد ہو جائے یا گناہ کر کے عاجز آ گیا ہو اور اللہ تبارک وتعالیٰ سے گناہوں کی معافی کا طلب گار ہو تو فوری طور پر فرض نمازوں کو شروع کر دے اور ہر فرض نماز کے اختتام پر سورہ یٰسین کی خشوع وخضوع کے ساتھ دل سے قرات کرے اس عمل میں کوئی قید نہیں کہ کتنی مرتبہ پڑھے بلکہ ہدایت یہ ہے کہ آہستہ آہستہ اور خوبصورت آواز کے ساتھ قرات کرے اور اپنے دل کو اسی کلام سے منور کرنے کی کوشش کرے چند مرتبہ اس عمل کو دہرانے کے بعد اس شخص کو خواب کے ذریعے اللہ تعالیٰ ضرور بشارت دیں گے کہ ایسے گنہگار شخص کی توبہ اللہ تعالیٰ نے قبول فرما لی ہے اگر بشارت نہ بھی ہو تو اس عمل کو ترک نہ کرے بلکہ اپنے آپ کو ظاہری و باطنی طور پر ہر چھوٹے بڑے گناہ سے بچائے۔

اللہ تبارک وتعالیٰ ضرور بہ ضرور بخشش فرما کر اپنی رحمت سے نوازیں گے۔

# علاج وہم

جو شخص ہر وقت وہم میں مبتلا رہتا ہو اور ہر ایک کی نیت وارادہ پر شک کرتا ہو اور اس سے اس کا چھٹکارا باوجودیکہ کوشش وبسیار کے نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لیے اس پر لازم ہے کہ وہ ہر روز بعد از نماز عصر تین مرتبہ سورہ رحمٰن اول وآخر درود پاک گیارہ، گیارہ مرتبہ آیت مبارکہ ذیل پڑھا کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل سے اس کی یہ عادت بد چھوٹ جائے گی اور ذہنی اور شکی طبیعت نہ رہے گی۔

آیت مبارکہ:۔

فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ ٥

## گناہوں سے نفرت کا عمل

جو شخص راہ راستی سے ہٹ گیا ہو اور گناہوں کی دلدل میں بری طرح پھنس گیا اور شیطانی وساوس و خیالات سے چھٹکارا نہ ملتا ہو اور برے لوگوں کی صحبت اس کو کہیں کا بھی نہ چھوڑے تو اس کے لئے لازم ہے کہ بعد از ہر نماز مکمل یکسوئی سے تین مرتبہ سورہ رحمٰن بمعہ اول و آخر درود پاک گیارہ، گیارہ مرتبہ پڑھ کر اس کا تصور کر کے اس پر دم کر دیا کریں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم چالیس یوم کے عمل سے اس کا قلب نیکیوں سے بھر جائے گا اور کوئی بھی شے اس کے راہ میں مزاحم نہ ہوگی اور وہ مکمل نیکی کی طرف لوٹ آئے گا اور بری محفلوں سے اس طرح بھاگے گا جیسے کوا غلیل سے بھاگتا ہے مجرب اور مفید ہے۔

## رنج و غم سے نجات کے لئے

جو شخص کسی بھی وجہ سے رنج و غم میں مبتلا ہو یا کسی بھی بات سے ہر وقت غم زدہ اور رنجیدہ رہتا ہو اور حزن و ملال اس کے چہرے سے نہ جاتا ہو تو ایسے شخص کے لئے لازم ہے کہ وہ رات کو بعد نماز عشاء دو رکعت نماز نفل بہ نیت نجات رنج و الم اس طرح ادا کرے کہ ہر رکعت میں بعد از سورہ فاتحہ، سورہ اخلاص تین بار اور سورہ رحمان ایک مرتبہ پڑھے پھر سلام پھیرے اور سجدہ میں گڑگڑا کر یہ دعا مانگے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز اسی وقت طبیعت سے رنج و الم دور ہو جائے گا اور خوش باش

